اِسْتِثْنَاءَ الْكُلِّ مِنَ الْكُلِّ فَلَمْ يَصِحَّ الْإِسْتِثْنَاءُ، وَاللّٰهُ أَعْلَمُ.

**ترجمہ:** اور اگر شوہر نے أنت طالق إلاّ واحدة کہا تو بیوی پر دو طلاق واقع ہوگی۔ اور اگر أنت طالق ثلاثا إلا ثنتين کہا تو ایک طلاق واقع ہوگی۔ اور اصل یہ ہے کہ استثناء کے بعد حاصل شدہ مقدار کے تکلم کا نام استثناء ہے، یہی صحیح ہے اور اس کا مطلب یہ ہے کہ استثناء کرنے والے نے مستثنیٰ منہ کا تکلم کیا، کیوں کہ قائل کے قول لفلان عليّ درہم اور اس کے قول عشرة إلا تسعة میں کوئی فرق نہیں ہے، چنانچہ کل سے بعض کا استثناء کرنا درست ہے، اس لیے کہ استثناء کے بعد بعض کا تکلم باقی رہتا ہے۔ لیکن کل سے کل کا استثناء کرنا درست نہیں ہے، اس لیے کہ اس کے بعد کوئی چیز نہیں باقی رہتی، تا کہ مستثنیٰ کا تکلم کرنے والا اور اس کی طرف لفظ کو پھیرنے والا رہے۔

اور استثناء اسی وقت درست ہے جب کہ مستثنیٰ منہ سے متصل ہو جیسا کہ تھوڑی دیر پہلے ہم نے اسے بیان کیا ہے۔

اور جب یہ ضابطہ ثابت ہو گیا تو پہلی صورت میں مستثنیٰ منہ دو ہیں، اس لیے دو طلاق واقع ہوں گی۔ اور دوسری صورت میں مستثنیٰ منہ ایک ہے، اس لیے ایک طلاق واقع ہوگی۔ اور اگر شوہر نے إلاّ ثلاثا کہا تو اس صورت میں تین طلاق واقع ہوگی، اس لیے کہ یہ کُل سے کُل کا استثناء ہے، اس وجہ سے استثناء درست نہیں ہے۔ والله أعلم۔

## اللغات:

﴿ثنیا﴾ وقت، لحہ۔ ﴿صارف﴾ پھیرنے والا۔

## استثناء کا بیان:

عبارت میں بیان کردہ مسئلہ ایک اصل اور ضابطے پر مبنی ہے، ضابطہ یہ ہے کہ استثناء کے بعد حاصل شدہ مقدار اور شئ کے تکلم کا نام ہی استثناء ہے، بالفاظ دیگر اسے یوں بھی تعبیر کیا جاسکتا ہے کہ استثناء میں مستثنیٰ منہ کی مقدار ہی مطلوب اور مقصود ہوتی ہے، چنانچہ اگر کوئی شخص یوں کہے کہ لفلان عليّ درهم فلاں کا مجھ پر ایک درہم ہے، تو اس پر ایک درہم واجب ہوگا، اسی طرح اگر وہ شخص اسی ایک درہم کو بتلانے کے لیے استثناء کی شکل اختیار کر کے یوں کہے کہ لفلان عليّ عشرة إلا تسعة کہ فلاں کے مجھ پر نو درہم کم دس درہم ہیں، تو اس کا مطلب بھی یہی ہے کہ فلاں کا مجھ پر ایک درہم ہے، کیوں کہ جب مستثنیٰ منہ سے مستثنیٰ یعنی تسعة کو الگ اور مستثنیٰ کر دیا جائے گا تو ظاہر ہے صرف ایک ہی بچے گا کیوں کہ دس میں سے نو کو کم کرنے سے بھی ایک ہی باقی بچتا ہے۔

دوسری بات یہ ہے کہ کل میں سے بعض کا استثناء کرنا تو درست ہے، تا کہ استثناء کے بعد بچی ہوئی مقدار تکلم اور صرفِ لفظ کے لیے باقی رہے، لیکن کُل میں سے کُل کا استثناء کرنا درست نہیں ہے، کیوں کہ اس صورت میں استثناء کے بعد تکلم اور صرفِ لفظ کے لیے کوئی مقدار نہیں بچے گی، اور یہ بات تو آپ کو معلوم ہی ہے کہ صحت استثناء کے لیے مستثنیٰ کا مستثنیٰ منہ سے ملحق اور متصل ہونا ضروری ہے، ان بنیادی باتوں کو ذہن میں رکھیے اور صورت مسئلہ دیکھیے۔

مسئلہ یہ ہے کہ پہلی صورت میں جب شوہر نے أنت طالق ثلاثا إلاّ واحدة کہا، تو یہاں صحتِ استثناء کی ساری شرطیں موجود ہیں، یعنی کل سے بعض کا استثناء ہے، مستثنیٰ مستثنیٰ منہ سے ملحق اور متصل ہے اس لیے یہ استثناء درست ہے اور شوہر نے مستثنیٰ منہ یعنی

ثلاث سے صرف واحدۃ کا استثناء کیا ہے، اس لیے ثلاث سے ایک طلاق کم ہو جائے گی اور بیوی پر مستثنیٰ منہ کی مقدار یعنی دو طلاق واقع ہوگی۔

اور دوسری صورت میں جب شوہر نے أنت طالق ثلاثا إلا ثنتین کہا، تو چوں کہ یہاں مستثنیٰ منہ یعنی ثلاث سے ثنتین یعنی دو طلاق کا استثناء کیا گیا ہے، اس لیے یہ استثناء بھی درست ہے اور ثلاث سے دو طلاق کم ہو جائے گی اور بیوی پر ایک ہی طلاق واقع ہوگی۔

اس کے برخلاف اگر شوہر نے أنت طالق ثلاثا إلا ثلاثا کہا، تو اس صورت میں چوں کہ کل یعنی ثلاث سے کل یعنی ثلاث ہی کا استثناء کیا گیا ہے، اس لیے استثناء درست نہیں ہوگا اور جب استثناء درست نہیں ہوگا تو أنت طالق ثلاثا کی وجہ سے بیوی پر تین طلاق واقع ہوں گی۔ فقط واللہ أعلم وعلمہ أتم.

الحمد للہ ! آج بروز اتوار، مورخہ ۱۷؍ جمادی الثانیہ ۱۴۲۶ھ، مطابق ۲۴؍ جولائی ۲۰۰۵ء بوقت سوا نو بجے صبح (۹:۱۵)
أحسن الهدایه کی یہ چوتھی جلد اختتام پذیر ہوئی۔ کتبه بیمینه عبدالحلیم محمد حنیف القاسمي البستوي
ربنا تقبل منا إنك أنت السمیع العلیم، وتب علینا إنك أنت التواب الرحیم،
آمین بجاه سید المرسلین صلی اللہ علیه وسلم.